بعد اپنی حیات میں کبھی دودھ پلانے کا اظہار نہیں کیا ایسی صورت میں دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید کی بیوی کا جب کہ مذکورہ بیان ہے تو اس رشتہ کے متعلق شریعت کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:-** صورت مسئولہ میں صرف زید کی بیوی کا بیان دینا کہ خالد رضا نے اپنی دادی کنیز فاطمہ کا دودھ پیا ہے شریعت کے نزدیک کافی نہیں۔ فتاویٰ عالمگیری جلد اول صفحہ ۳۴۷ پر ہے: لایقبل فی الرضاع الاشهادة رجلين او رجل او امرأتين عدول كذا فى المحيط اھ"۔ اوراعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ تحریر فرماتے ہیں "ہمارے مذہب میں ایک عورت کا بیان ثبوت رضاعت کے لئے کافی نہیں" اھ (فتاوی رضویہ جلد ۵ ص ۱۳۵) ہاں اگر زید کی بیوی اپنے علاوہ دو مرد یا ایک مرد دو عورتیں عادل کی گواہی پیش کر سکتی ہے اور وہ لوگ گواہی دے دیں کہ خالد رضا نے اپنی دادی کنیز فاطمہ کا دودھ ڈھائی سال کی عمر سے پہلے پیا ہے تو رضاعت ثابت ہو جائے گی۔ اس صورت میں خالد رضا کا رشتہ بکر کی لڑکی زینب کے ساتھ کرنا حرام ہے ہرگز جائز نہیں اس لئے کہ دودھ پینے والے پر رضاعی ماں کی نسبی اور رضاعی اصول و فروع سب حرام ہو جاتے ہیں حدیث شریف میں ہے: "يحرم من الرضاع ما يحرم من النسب.اھ." (مسلم شریف جلد اول صفحہ ۴۶۷) اور فتاویٰ عالمگیری جلد اول صفحہ ۳۴۳ پر ہے: "يحرم على الرضيع ابواه من الرضاع و اصولهما و فروعهما من النسب والرضاع جميعاً. اھ" لہذا ثبوت شرعی ہونے کے بعد اگرچہ کنیز فاطمہ نے دودھ پلانے کا اظہار نہیں کیا یا انکار بھی کرتی تب بھی یہ رشتہ حرام و ناجائز ہی رہتا۔ ایسا ہی فتاویٰ امجدیہ جلد دوم صفحہ ۱۰۰ پر ہے

اور اگر خالد رضا نے واقعی اپنی دادی کنیز فاطمہ کا دودھ نہیں پیا ہے اور زید کی بیوی اپنے علاوہ کوئی گواہ نہیں پیش کر سکتی تو یہ رشتہ بلاشبہ جائز و درست ہے۔ خدائے تعالیٰ کا ارشاد ہے: "و احل لكم ماوراء ذلكم." (پ ۵ سورۂ نساء، آیت ۲۴) و الله تعالىٰ اعلم.

الجواب صحیح: جلال الدین احمد الامجدی — کتبه: محمد عبدالقادر رضوی ناگوری

۲۷ رمحرم الحرام ۱۴۲۲ھ

**مسئله:-** از: محمد نعیم الدین احمد، پرسا، ایس نگر

ہندہ نے زینب کو اس کی پیدائش کے تیسرے دن دودھ پلایا تو ہندہ کے لڑکا کی شادی زینب کی لڑکی خالدہ سے جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:-** صورت مسئولہ میں زینب ہندہ کے لڑکا کی رضاعی بہن ہوئی اور جس طرح نسبی بہن کی لڑکی سے نکاح حرام ہے اسی طرح رضاعی بہن کی لڑکی سے بھی نکاح حرام ہے۔ جیسا کہ تفسیرات احمدیہ صفحہ ۱۷۱ میں ہے: "قوله عليه السلام يحرم من الرضاع ما يحرم من النسب فحكمنا فيه بحرمة جميع ما حرم فى النسب من الامهات و

البنات و الاخوات و العمات و الخالات و بنات الاخ و بنات الاخت.اھ"

لہذا ہندہ کے لڑکا کی شادی زینب کی لڑکی خالدہ سے ناجائز وحرام ہے۔ و اللہ تعالیٰ اعلم.

الجواب صحیح: جلال الدین احمد الامجدی — کتبہ: محمد عمادالدین قادری

**مسئلہ:**۔از: محمد اجمل حسین، صدیقی نگر بازار، بستی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ بکر کی اہلیہ نے زید کی لڑکی کو گود میں لیا اور پستان اس کے منہ میں ڈال دیا اور راورفوراً خیال آیا تو اس نے پستان اس کے منہ سے نکال لیا۔ بکر کی اہلیہ کا کہنا ہے کہ اس نے دودھ پیا کہ نہیں مجھے خیال نہیں ہے۔ایسی صورت میں زید کی لڑکی سے بکر کے لڑکے کا عقد ہوسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا.

**الجواب:**۔ عورت کی اس بات سے کہ بچہ نے دودھ پیا کہ نہیں مجھے خیال نہیں" سے ظاہر یہی ہے کہ اس نے دودھ پیا ہے اس لئے احتیاطاً نکاح مذکور کے حرام ہونے کا حکم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری مع خانیہ جلد اول صفحہ ۳۴۴ میں ہے: " فی القضاء لا تثبت الحرمة بالشك و فی الاحتیاط تثبت. اھ" و اللہ تعالیٰ اعلم.

الجواب صحیح: جلال الدین احمد الامجدی — کتبہ: اشتیاق احمد المصباحی

۲۶ر شوال المکرم ۱۹ھ